قَالُوا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا شِقْوَتُنَا وَكُنَّا قَوْمًا ضَالِّينَ ۝ رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْهَا فَإِنْ ١٠٦ ١٠٧

کہینگے اے ہمارے رب ہماری بدبختی ہم پر غالب آگئی اور ہم گمراہ قوم تھے اے ہمارے رب ہمیں اس سے نکال دے پھر اگر ہم

عُدْنَا فَإِنَّا ظَالِمُونَ ۝ قَالَ اخْسَئُوا فِيهَا وَلَا تُكَلِّمُونِ ۝ إِنَّهُ كَانَ فَرِيقٌ مِّنْ عِبَادِي ١٠٨ ١٠٩

دوبارہ (یہ کام) کریں تو ہم ظالم ہونگے کہیگا اسی میں ذلیل ہو کر پیچھے ہٹ جاؤ اور میرے ساتھ بات نہ کرو میرے بندوں میں سے ایک گروہ تھا

يَقُولُونَ رَبَّنَا آمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ ۝ فَاتَّخَذْتُمُوهُمْ سِخْرِيًّا حَتَّىٰ ١١٠

وہ کہتے تھے ہمارے رب ہم ایمان لائے سو ہماری حفاظت فرما اور ہم پر رحم کر اور تو سب رحم کرنیوالوں سے بہتر ہے تو تم نے ان سے تمسخر کیا یہانتک کہ (گویا)

أَنسَوْكُمْ ذِكْرِي وَكُنتُم مِّنْهُمْ تَضْحَكُونَ ۝ إِنِّي جَزَيْتُهُمُ الْيَوْمَ بِمَا صَبَرُوا أَنَّهُمْ هُمُ ١١١

انہوں نے تمہیں میرا ذکر بھلا دیا اور تم ان پر ہنسی اڑاتے تھے نوٹ ٢٣٠ آج میں نے انہیں انکے صبر کرنیکا بدلہ دیا کہ وہی

الْفَائِزُونَ ۝ قَالَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِي الْأَرْضِ عَدَدَ سِنِينَ ۝ قَالُوا لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ ١١٢ ١١٣

بامراد ہیں کہیگا برسوں کی گنتی سے تم کتنا زمین میں رہے کہینگے ہم دن یا دن کا کوئی حصہ

يَوْمٍ فَاسْأَلِ الْعَادِّينَ ۝ قَالَ إِن لَّبِثْتُمْ إِلَّا قَلِيلًا لَّوْ أَنَّكُمْ كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝ أَفَحَسِبْتُمْ ١١٤ ١١٥

رہے سو گنتی کرنیوالوں سے پوچھ لے کہے گا تم رہے تو تھوڑا ہی کاش تم جانتے کیا تم خیال کرتے ہو

أَنَّمَا خَلَقْنَاكُمْ عَبَثًا وَأَنَّكُمْ إِلَيْنَا لَا تُرْجَعُونَ ۝ فَتَعَالَى اللَّهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۖ لَا إِلَٰهَ ١١٦

کہ ہم نے تمہیں صحیح غرض کے بغیر پیدا کیا ہے اور کہ تم ہماری طرف نہیں لوٹائے جاؤ گے نوٹ ٢٣١ سو اللہ بلند ہے بادشاہ برحق ہے اسکے سوائے کوئی معبود

إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيمِ ۝ وَمَن يَدْعُ مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهُ بِهِ فَإِنَّمَا ١١٧

نہیں وہ معزز عرش والا رب ہے اور جو کوئی اللہ کے ساتھ دوسرے معبود کو پکاریگا اسکی اسکے پاس کوئی دلیل نہیں تو اسکا

حِسَابُهُ عِندَ رَبِّهِ ۚ إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الْكَافِرُونَ ۝ وَقُل رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ ۝ ع ١١٨

حساب اسکے رب کے ہاں ہے کافر کامیاب نہیں ہونگے اور کہہ میرے رب حفاظت فرما اور رحم کر اور تو سب رحم کرنیوالوں سے بہتر ہے

---

سخری — نوٹ ٢٣٠ سخریا یا سُخریا اور سِخریا تمسخر کرنیوالے کا فعل ہے۔

انسوکم ذکری - ذکر کے بھلا دینے کو مومنوں کی طرف منسوب کیا ہے مطلب صرف یہ ہے کہ تمہارا ان سے استہزاء اس قدر بڑھا کہ تم اللہ کے ذکر کو بالکل بھول گئے گویا وہ ترک ذکر کا سبب بن گئے۔

عبث — نوٹ ٢٣١ عبثا عبث یہ ہے کہ اپنے عمل کیساتھ کھیل والے [illegible] جبکی کوئی صحیح غرض نہ ہو عبث کہا جاتا ہے